یعنی لاکھ درہم کہ بھیجا تھا علاء بن حضرمی نے بحرین کے خراج سے اور وہ اول مال تھا جو لایا گیا تھا
حضرت صلعم کے حضور اور ظہور سرور عالم صلعم کے جود وسخا کے اثر کا اور مفتوح ہونا اوس سرور کے ابواب کرم
کا حنین کے روز زیادہ حد وحصر سے اور قیاس سے باہر تھا کہ ہر ایک کو اونمین سے سو سو اونٹ
اور ہزار ہزار گوسفند بخشے اور بیشتر عطا اوس حساب کی اوس روز مولفۃ القلوب کے واسطے تھی
جو ضعیف الایمان تھے مثل ابوسفیان بن حرب وغیرہ چاہا حضرت صلعم نے کہ دنیا کی نا امیدی سے دین
اونھون کا ثابت رکھین اور صفوان بن امیہ بھی اوسی قبیل سے ایک مرد تھا اوسے سو بکریان عطا کین
پھر اور سو دین اور پھر سو بکریان عطا فرمائین اور واقدی کی مغازی سے نقل کرتے ہین کہ صفوان
کو حضرت صلعم نے اوس روز ایک وادی عطا کی ہزار شتر کی اور گوسفندون کی پس کہا صفوان نے گواہی
دیتا ہون مین کہ جوانمردی نہین کرتے ایسی عطا پر مگر ذات نبی کی پس دوا فرمائی اوس سرور نے
اس عطا سے کفر کی بیماری کے تئین جو صفوان مین تھی اور ابوسفیان بن حرب اور اوسکے فرزند
بھی از جملہ مولفۃ القلوب تھے معنی اسکے تالیف کئے گئے دلون کی پس آیا ابوسفیان اور کہا اوسنے یا
رسول اللہ صلعم آج کے روز تمام قریش سے تم زیادہ مالدار ہو ہمکو بھی کچھ عطا کرو حضرت صلعم نے تقسیم کیا پس
بلال کے تئین فرمایا کہ چالیس اوقیہ چاندی اور سو اونٹ اوسے دے اوقیہ دس درم کی مقدار اور حدیث
سے مستفاد ہوتا ہے کہ اوقیہ چالیس درہم ہے کیونکہ مضمون حدیث کا یہ ہے کہ پانچ اوقیہ مین زکوۃ
واجب ہوتی ہے اور باتفاق زکوۃ واجب نہین ہوتی مگر دو سو درم سے ابوسفیان نے عرض کی
کہ حصہ میرے بیٹے یزید کا بھی عطا کرو یزید نام ابوسفیان کے بیٹے کا ہے جو بھائی تھا خال المومنین
معاویہ کا اور معاویہ کا بیٹا قاتل حسین رضی اپنے چچا کے نام سے موسوم ہوا فرمایا حضرت صلعم نے کہ سو شتر
اور بھی دے اور پھر عرض کی ابوسفیان نے کہ میرے دوسرے بیٹے معاویہ کا حصہ بھی عنایت
ہو سو شتر اور چالیس اوقیہ چاندی کا پھر حکم ہوا ابوسفیان نے کہا کہ میرے مان باپ فدا ہون تم پر یا
رسول اللہ صلعم خدا کی قسم کہ تم کریم ہو جنگ مین اور صلح مین خدا تعالی تمکو جزاے خیر دے اور یہ اخبار
ہوازن اور حنین کی فتح کے درمیان جو مکے کی فتح کے بعد ظہور مین آئی بھی آوینگے یعنے وہی خبار
اگرچہ مکرر معلوم ہوتے ہین لیکن مکرر نہین ہین **مصرعہ** ہو المسک ما کررتہ یتضوع یعنی بیان
مانند مشک ہے کہ مشک کے تئین جتنا گھسو خوشبو زیادہ دے اور روکیا حضرت صلعم نے طرف قبیلہ

ہوازن کی اونکی بندیون کے تئین جو چھ ہزار شخص تھے اور تمامی غنیمتیں اس غزوے کے آدمیون سے
چھ ہزار شخص تھے اور اونٹ چوبیس ہزار اور غنم چالیس ہزار اور چاندی چار ہزار اوقیہ اور اوقیہ چالیس
درم کے وزن کا نام ہے اور صاحب مواہب نے کہا ہے کہ حساب کیا گیا جو کچھ بخشش کی حضرت
نے حنین کے قیام کے ایام مین پس پہونچا شمار پانچ لاکھ کے تئین کہا مؤلف نے کہ جود اوس جناب کا
حد اور حصر کے اندازے سے باہر تھا اور اسی پر منحصر نہین جو کچھ موجود تھا یہ تھا اگر لک لک مانند اکثر
اور بھی ہوتا تو بھی حکم رکھتا تھا یعنے تمام بخشش فرماتے **شعر** فان من جودک الدنیا وضرتہا + ومن
علومک علم اللوح والقلم + ترجمہ اس شعر کا یہ ہے **قطعہ** ای ختم رسل شفیع امت بخشش
کو تری نہین نہایت + اوکی تری جود سے ہے دنیا + اموال جہان مع عضارت + دریاے
علوم کا تو غواص + ای در یتیم نیک عادت + ہے لوح و قلم کا علم اک علم + علمون سے ترے علی الدرایۃ
اور سرور عالم کے جود و سخا اور کرم و عطا کے صفت کی تحقیق مین بالفعل شرط نہین یعنے یہ کہ
نہین کہ دیئے ہی سے سخاوت ہو بلکہ وہ صفت ذاتی ہے اور ظہور اوسکے اثر کا دوسرا ہے
اور بالجملہ جو کچھ ہاتھہ آتا بخش دیتے اور ایسا بخشش کرتے کہ فقر اور تنگی سے اصلا نہ ڈرتے
اور اندیشہ نکرتے اور جب کسی محتاج کو دیکھتے اپنا کھانا اور پانی ساتھہ احتیاج کے اوسے اوٹھا دیتے
اور ایثار فرماتے اور عطا اور تصدق کے درمیان تنوع فرماتے یعنے نوع بنوع کی سخاوتین کرتے
کبھی ہبہ فرماتے اور عوض اور دین جو کچھ کسی پر رکھتے اوس سے ابرا ذمہ فرماتے یعنے اوس سے ہاتھہ
اوٹھاتے اور کبھی صدقہ دیتے اور کبھی ہدیہ گزرانتے اور کبھی کپڑا خرید کرتے اور اوسکی قیمت کا
پیسا ادا فرماتے اور پھر وہ تھان اوسکے مالک کو بخش دیتے اور کبھی قرض لیتے اور زیادہ مبلغ
سے ادا کرتے اور کبھی کوئی پارچہ خرید کرتے اور قیمت سے زیادہ دیتے اور کبھی ہدیہ کسیکا قبول
کرتے اور دوچند اوسکا انعام فرماتے **حکایت** ایک روز ایک عورت ایک طبق بھر کے
خرما جن پر ملایم لکیرین ہوتی ہین وار ہوتی ہین اور حضرت اوس قسم کے خرما کو دوست رکھتے تھے حضور
مین لائی پس حضرت نے زیور اور سونا جو بحرین سے آیا تھا ہاتھہ بلند کیا اور اوس عورت کو بخشا اور
جس جس نوع سے کہ ممکن ہے انواع و اقسام سے خیرات اور عطیات فرماتے اور اپنی ذاتون فقیرون
کی طرح زندگانی کرتے تھے اور ایک مہینا اور دو مہینے گذر جاتے کہ آگ باورچیخانے مین نہ سلگتی

اور بہت ایسا ہوتا کہ آپ اپنے شکم مبارک پر پتھر باندھتے بھوک اور فقر سے لیکن نہ یہ کہ تنگی اور اضطرار اور تنگدستی کے جہت سے ہو بلکہ یہ جود اور زہد اور سخاوت کی جہت سے تھا اور کبھی اصحاب مومنین کے واسطے نفقہ ایک سال کا مہیا فرماتے لیکن اپنی ذات کے واسطے کچھ بھی واسطے کل کے نہ رکھتے اور تھے حضرت اجود بنی آدم علی الاطلاق یعنے سب طرح سے تمام بنی آدم سے بخشندہ تر اور درست ور تھے اور دوسری طرح سب سے افضل اور اعلم اور اشجع اور اکمل تھے تمامی اوصاف اور اخلاق میں اور تھا جود اوس سرور کا جمیع انواع کرکے بذل مال و علم و ذات سے ظاہر کرنے میں دین کے اور بندون کی ہدایت

میں وجزاہ عنا افضل ما جزی نبیا من امتہ و **وصل** حضرت رسول خدا کی شجاعت اور قوت اور شدت او و اوس جناب کے زور بازو کے بیان میں صراح میں شجاعت کے معنی پر دلی اور دلیری کرنا خوف کے مقامون میں اور شفا کے درمیان شجاعت کے معنی فضل قوت غضب یعنے برتری غضب کی قوت کی اور تابعداری کرنا واسطے اوسکی عقل کا آور قاموس میں الشجاع بفتح الشین وضمہا الشدید القلب عند الناس یعنے شجاع اوس مرد کو کہتے ہین جسکا دل شدید ہو لوگون کے نزدیک یعنے قوی دل اور دلاور فارسی مین اوسکا ترجمہ ہے اور کمال اس صفت کا سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین صفت سخاوت کے کمال کے مانند تھا بہت یون اتفاق ہوتا تھا کہ مواقف شدیدہ کے درمیان اور مواضع صعبہ مین دلیر اور دلاور تمام بھاگ جاتے اور حضرت ثابت اور قائم رہتے بلکہ اور آگے بڑہتے واقف جمع موقف ہے یعنے جگہہ کھڑے ہونے کی اور مواضع صعب کے معنی دشوار جائین جنگ حنین کے روز اصحاب کے تئین تیر باران کرنے کی جہت سے ایک روش کا جولان اور بھاگڑ اور تزلزل پیدا ہوا سوا رسول خدا کے کہ اپنی جگہہ سے نہ ہلے اور استر پر سوار تھے اور ابو سفیان بن حارث بن عبد المطلب لجام پکڑے ہوئے طرف تھا اور حضرت چاہتے تھے کہ حملہ کرین پس نیچے اوترے استر سے اور نصرت طلب کی اوس سرور نے خدا سے اور ایک مٹھی خاک زمین سے اوٹھا کے طرف دشمنون کے پھینکی اور کوئی کفار سے خالی نرہا جسکی انکھ اوس خاک سے نہ بھری اور فرمایا انا النبی لا کذب انا ابن عبد المطلب اور دیکھا نگیا اوس روز کوئی شخص شدید تر اور دلاور تر اوس سرور سے یہ بیان جلد ثانی مین مفصل آویگا اور آیا ہے جب باہم ملحق ہوا مسلمانون نے اور کافرون نے اور مسلمانون نے پیٹھہ دکھائی تب رسول خدا نے حملہ کیا اور

سفیان بن حرب کا رکاب پکڑے ہوئے تھا پس ندا کی گئی انصار کے تئین اور جمع ہوئے مسلمین اور فیروزمند ہوئے اور تمام قصہ اپنے محل مین مذکور ہوگا اگر خدا چاہے اور کہا ہے ابن عمر نے کہ نہین دیکھا مین نے کسی شخص کے تئین زیادہ مردانہ اور دلیر تر اور زیادہ مضبوط اور زیادہ راضی خدا سے رسول خدا کے سوا اور کہا امیر المومنین علی رضی نے کہ تھے ہم کہ جب گرم ہوتی آتش جنگ کی اور سرخ ہوتین آنکھین کنایہ ہے سختی جنگ سے تب پناہ ڈھونڈھتے تھے ہم رسول خدا سے اور نتھا کوئی شخص زیادہ نزدیک دشمنوں سے سوا پیغمبر علیہ السلام کے اور ہوتے تھے حضرت زیادہ مضبوط لوگون سے جنگ کے دن اور کہا ہے شجاع اوس شخص کو گنتے تھے جو نزدیک اوس سرور کے رہتا تھا دشمنوں کی نزدیکی کرکے ساتھ رسول خدا کے اور کہا عمران بن حصین نے کہ آگے نہ آئے حضرت کسی بھاری لشکر کے مگر یہ کہ تھے حضرت اول وہ کوئی کہ حملہ کرتے اوپر اوس لشکر کے ایک رات مدینے مین فریاد اوٹھی اور غوغا ہوا اور ایک خوف پیدا ہوا شاید کوئی چور یا کوئی دشمن آیا تھا حضرت رسول سب سے آگے شتاب اوٹھے اور شمشیر حمایل کرکے ابو طلحہ کے گھوڑے پر جو ننگی پیٹھ تھا یعنے کمند رو اور کم قدم تھا سوار ہوئے اور جو سمت آواز اوٹھتی تھی اوسکی سمت کو گئے اور وہان سے پھرنے کے وقت لوگوں کو راہ مین جو نکلے تھے اور جاتی تھی فرمایا پھرو کچھ قصہ نہین ہے اور وہ گھوڑا ابو طلحہ کا جو نہایت کم گام تھا حضرت کی ران کے نیچے ایسا تیز گام ہوا کہ کسیکا گھوڑا اوسے نہین پہونچ سکتا تھا اور یہ اوس جناب کے معجزون سے تھا اور حقیقت مین جسکو وہ سرور قوت بخشتے اور مدد فرماوے ہرچند سست اور زبون حال اور ناتوان اور نامراد ہو ایسا قوی اور توانا اور کامگار ہووے کہ کوئی اوسے نہ پہونچ سکے اور برابری نہ کرسکے **شعر** و من تکن برسول اللہ نصرتہ + ان تلقہ الاسد فی آجامہا تجم + ترجمہ اس شعر کا یہ ہے **قطعہ** جسکو دے نصرت رسول ہاشمی + کون ہے جو دے سکے اوسکو شکست + سامنے آجائے گر اوسکے اسد + دم نہ مارے رعب سے ہوجائے پست + اور حضرت قوت مین اور زور بازو اور مضبوطی مین ایسے تھے کہ جہان کے کشتی گیر اوس سرور کے ساتھ برابر نہ آسکتے تھے اور محمد بن اسحق اپنی کتاب مین لایا ہے کہ ایک مرد تھا کہ نام اوسکا رکانہ مرد زن پرانہ اور ایسا شدید القوت کہ کشتی گیری کی صنعت مین بے ہمتا اور یگانہ تھا اور بے نظیر اور لوگ شہرون سے اوسکی مصارعت کے واسطے یعنی کشتی گیری کے

لیتے تھے اور وہ تمام کے تئین زمین پر گراتا تھا یکایک ایکروز مکہ کے شعبون سے ایک شعبے کے درمیان
رسول خدا صلعم کے آگے آیا شعاب کے معنی درز اور شگاف اور فرمایا اوس پیغمبر خدا صلعم نے کہ اے رکانہ تو
خدا سے نہین ڈرتا اور کیون میری دعوت قبول نہین کرتا رکانہ بولا اے محمد صلعم کوئی چیز ایسی لا جو گواہی دے
تیرے صدق پر فرمایا کہ اگر مین تجھسے کشتی کرون اور گرا دون تجھے تو ایمان لاویگا کہا اوس نے
ہان فرمایا تیار ہو واسطے کشتی کے پس آمادہ ہوا رکانہ کشتی پر یعنے جو چیز کشتی کے وقت پہلوان کمر
مین اور ماتحت اپنے کستے ہین کہ بہت زیادہ رہے اور پہننے کے کپڑے اوتار ڈالتے ہین تاکہ ہاتھ
پانون نہ اولجھین وہ تو اس طرح تیار ہوا اور رسول خدا صلعم اپنے کپڑون ہی مین تھے اور ازار اور ایک
ردا اوس سرور کے بدن پر تھی پس نزدیک آئے حضرت اوسکے اور اوسے ایک ہاتھ سے پکڑ کے
زمین پر پٹک دیا اور حیران اور متعجب ہوا رکانہ اور اوس نے اپنی رہائی کی درخواست کی حضرت صلعم
سے کہ پھر کشتی کیجیے اور دوسری بار اور تیسری بار بھی حضرت صلعم نے اوسے پچھاڑا پس متعجب ہوا
رکانہ اور کہنے لگا کہ شان تمہاری عجیب ہے اتنا ہی لائے ہین حدیث مین اور بیان نہین کیا کہ وہ
اسلام لایا یا نہین لایا اور حضرت صلعم نے کشتی کی اور ایک جماعت سے سوا رکانہ کی اور تمام پر غالب
اور مظفر ہوئے ابو الاسد جمحی اور ایک مرد تھا سخت زورمند ایسا کہ بیل کے چمڑے پر وہ کھڑا ہوتا
اور دس شخص اطراف سے اوس پوست کو کھینچتے تاکہ کھینچ لیوین اوس چمڑے کو اوسکے پانون کے
نیچے سے پس چمڑا پھٹ جاتا اور ابو الاسد اپنی جگہہ سے نہ ہلتا ایکروز اوس نے رسول خدا صلعم سے گستاخانہ
کہا کہ مجھسے کشتی کرو اگر مجھے گرا دیا تم نے زمین پر تو مین ایمان لاتا ہون تم سے پس مارا حضرت
نے اوسے زمین پر چارون شانے چت اور ایمان نہ لایا اور اوس قصے مین ایک طول ہے
اور اپنے محل مین مذکور ہے **وصل** حضرت صلعم کی حیا کے بیان مین حیا ساتھہ مد کے بمعنی شرم
اور شرم کرنا اور مادہ اسکا حیات ہے اور اسی جگہہ سے ہے جہان حیا بمعنی مطر آتا ہے جو سبب حیات
ہے لیکن وہ مقصور ہے اور شرم بھی دل کی حیات کا اثر ہے اور اوسی کے انداز سے پر ہے کہ جسکا
دل زیادہ زندہ ہے خلق اور حیا اوسمین قوی اور بیشتر ہے اور حیا کے معنی لغت مین تغیر اور انکساری
جو عارض ہوتی ہے آدمی کے تئین خوف سے اوس چیز کے واقع ہونے سے جسکے سبب سے
عیب کیا جاوے اور کبھی اطلاق کیا جاتا ہے صرف ترک شی پر کسی سبب سے اور یہ ترک کرنا

حیا کے لوازم سے ہے اور شرع مین معنی اوسکے ایک خلق ہے جو باعث ہوتا ہے قبیح سے پرہیز کرنے
پر اور باز رکھتا ہے تقصیر کرنے سے حق دار کے حق میں اور حیا کو ایمان سے شعبہ بنایا ہے اور دوسری حدیث میں ہے
الحیاء من الایمان یعنے حیا ایمان سے ہے جسکو حیا ہے اوسکو ایمان ہے اور جسے حیا نہین اوسکو ایمان نہین
بیچ شعبون اگرچہ غریزہ ہے یعنے خلقی ہے کیونکہ استعمال اوسکا شرع کے قانون پر محتاج ہے اکتساب اور
قصد کے اور علم کا اور اکتساب کے معنی حاصل کرنا اور غریزہ کے معنی سرشت اور
طبیعت اور بعضون نے کہا ہے کہ مراد اوس سے حیا ہے مکتسب یعنے جو حیا کہ کسب سے حاصل ہو
جیسے شارع نے ایمان سے مقرر رکھا ہے اور اوسپر تکلیف کی ہے یعنے امر کیا ہے اور غریزی جبلی میں
تکلیف کا اطلاق نہین ہوتا لیکن جسکے درمیان یہ غریزہ ہے عین ہے اوسکے تئین یعنے اعانت
کرنے والی ہے اوپر مکتسب کے اور رفتہ رفتہ غریزی کا حکم پکڑتی ہے پوشیدہ نرہے کہ ایمان نام
کے تمامی غرایز کے درمیان جاری ہوتا ہے غرایز جمع غریزہ ہے مثل سخا اور شجاعت وغیرہ کہ
امر اوپر اوسکے اور نہی اوسکے ضدون پر جاری ہوئی ہے اور وعدہ اور وعید نے اوسپر ورود
پایا ہے اور یہ سب ایمان کے شعبون سے ہین اور وجہ تخصیص اس مکان کی حیا کے ظاہر نہین
یا یہ کہ حیا سے ظاہری کرکے نہین عبارت دونون معنون سے محتمل ہے وعد کے معنی امید دینا اور
استعمال اوسکا خیر مین ہے جس طرح ایعاد اور وعید کا استعمال شر مین ہے معنی ڈرانا خدا کے
غضب سے اور حضرت صلعم کو دو قسم کی حیا وجہ کمال سے تھی یعنے جبلی اور مکتسبی جو اوسپر مدار ہوا اون
اوس جناب کے دل مبارک کی حیات اور پرہیزگاری اوس سرور صلعم کی شرع کے مقربات سے
سب سے قوی تر اور اتم اور اکمل اور افضل تھے اور حدیث بخاری مین ابو سعید خدری سے آیا ہے

کان رسول اللہ صلعم اشد حیاء من العذراء فی خدرها یعنے تھے حضرت شدید تر از روی حیا کے کنواری
لڑکی سے اوسکے خدر کے درمیان یعنے جس طرح دوشیزہ دختر حیادار ہوتی ہی اوس سے زیادہ
حیادار تھے خدر بالکسر معنی پوشش و پردہ اور صراح مین مخدرہ بمعنی وہ عورت جو پردے مین بیٹھے
اور قول اوسکا فی خدرها بحسب عرف و عادت ہے کیونکہ کنواری لڑکی پردے ہی مین رہتی ہے اور
یہان قید اتفاقی ہے اور بعضے شارحون نے کہا ہے کہ ذکر اس قید کا یعنے یہ حضرت صلعم باکرہ
سے زیادہ حیادار تھے اس واسطے ہے کہ عذرا یعنے باکرہ کو حیا زیادہ ہوتی ہے درمیان خلوت کے

اور برہنہ ہونے کے اور زیادہ تر ہوتی ہے حیا اوسے جس وقت پردے کے باہر آئے اس واسطے کہ خلوت مظنہ ہے وقوع فعل کا اوس سے یعنے لیٹنا بیٹھنا کھانا پینا وغیرہ آور کہا ہے کین ۱۵ سہروہ ہے کہ درد قید بھی لگائی جاوے کہ مثلاً جب آوے کوئی پاس اوسکے تب حیا کرے اور نہین تو خلوت مین خالی کہ اکیلے ہو حیا کا موجب موجود نہین مگر کسیکے آنیکے تو ہم سے اپنے پاس ایسا کچھہ ذکر کیا ہے شارحون نے آور ذکر ان تکلفون کا بشاعت سے خالی نہین بشاعت کے معنی گلوگیر ہوتا کھانیکا اور تیزہ ہوا اور ناخوش ہونا یعنے ان تکلفون کے بیان کرنے سے ایک نوع کی تیزگی اور ناخوشی عائد ہوتی ہے دل کو اور ذکر اس تشبیہ کا بھی ابوسعید خدری رضی سے اوپر ذائقے آداب اور تعظیم کی خوش آتا نہین یعنے آداب اور تعظیم کی رو سے وہ تشبیہ دینا مکروہ معلوم ہوتا ہے اور دل کو نہین بھاتا لیکن بقصد مبالغہ مقصود کے بیان مین واقع ہوا ہے اور مشائخ طریقت کے تئین اس حیا کی تفسیر مین بہت کلمات ہین مشائخ جمع شیخ اور اب استعمال اوسکا شخص واحد پر کرتے ہین ذوالنون مصری قدس سرہ نے کہا ہے حیا موجود ہونا ہیبت کا ہے دل کے درمیان ساتہ وحشت کے اوس چیز سے جو کچھہ آگے کیا ہے تجھہ سے طرف پروردگار کے آور کہا ہے الحب ینطق والحیاء یسکت والخوف یقلق یعنے محبت گویا کرتی ہے محب کے تئین اوپر ثنا کرنے اور مدح کرنے محبوب کے اور حیا ساکت کرتی ہے شہود تقصیر سے اوسکے حقوق مین اور خوف بے آرام رکھتا ہے اور یحیی بن معاذ رازی کہتا ہے کہ جو کوئی شرم کرے خدا سے درمیان طاعت کے شرم رکھے خدا اوس سے اوسکی معصیت مین اور حیا کبھی کرم سے پیدا ہوتی ہے مانند حضرت کی حیا کی اوس قوم کے ساتھہ جو ام المومنین زینب کے ولیمے کے درمیان حاضر تھے ولیمہ معنی طعام عروسی اور دراز کیا اونھون نے اوس سرور کے نزدیک جلسے کے تئین اور حضرت نے شرم کی کہ اونکو اوٹھاوین اور حق تعالی نے فرمایا ہے فاذا طعمتم فانتشروا یعنے پس جس وقت تم کھانا کھا چکے پس پراگندہ ہو تم اور فرمایا ان ذلک یوذی النبی فیستحی منکم واللہ لایستحی من الحق یعنے ہر آئنہ تمھارے تئین ہے کہ ایذا پاتا ہے رسول خدا پس حیا کرتا ہے اور خدا طلب حیا نہین فرماتا حق سے اور کبھی عبودیت مین ہوتی ہے یعنے وہی حیا کہ عابد اپنی اوس عبادت کو اپنے معبود کی کمال عظمت کے لائق نہین پاتا اور ایک حیا ذات کے لیے ہے اپنے سے اور وہ حیا شریف ذاتون کی ہے راضی ہونے سے اوپر نقص کے اور راضی ہونے سے اوپر مرتبہ دون کے پس پاتا ہے

اپنی ذات کے تئین مستحی یعنے حیامند اپنی ذات سے گویا کہ اوسی دو ذات ہین کہ حیا کرتا ہے ایک کرکے
دوسرے سے اور یہ قسم اکمل اقسام حیا ہے کیونکہ مرد جب استحیا کرے اپنی ذات سے تو اپنی غیر سے بطریق
اولی کریگا ایسا ہی ذکر کیا ہے مواہب مین اور فرمایا ہے حضرت ؐ نے الحیاء لا یاتی الا بخیر یعنے حیا نہین
حاصل ہوتی مگر نیکی لیکے اور ایک روایت مین الحیاء خیر کلہ یعنے حیا سرتاپا تمام خیر ہی ہے اور حدیث
مین آیا ہے کہ ایک مرد اپنے بھائی کو نصیحت کرتا تھا عدم استحیا کی یعنے یہ کہ حیا نکرے گویا کہ بھائی اوسکا
اپنا حق نہین مانگتا تھا لوگون سے حیامندی کی جہت سے پس فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اوس
مرد کو کہ چھوڑ اوسکے تئین کہ حیا ایمان سے ہے اور حیا کے آثار سے تغافل کرنا اور آنکھین ڈھانپنا ہو لوگون
کے عیبون سے اور اوس چیز سے جو کچھ مکروہ رکھتا ہے انسان اپنی طبیعت پر اور حضرت سرور عالم
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اشد ناس اور اکثر ناس تھے اس صفت مین روایت کی ہے انس رض نے کہ
حاضر ہوا ایک شخص حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور ایسا کہ اوسکے منہ پر اثر صفرت کا تھا یعنے زردی کا
گویا زعفرانی رنگ تھا پہونچا تھا اوسے ایک عورت سے پس نہ کہا حضرت ؐ نے اوس شخص کو کچھ بھی اور تھے
حضرت ؐ کو کسیکے منہ پر نہین فرماتے تھے جو کچھ ناخوش گذرے اوسے اور اگر لابد کہا چاہئے یعنے ضرور
ہی کبھی نہین بنتی اور مضطر ہوتے کہنے مین تو بطریق کنایت فرماتے پس باہر گیا وہ مرد فرمایا
کہو اوس مرد کو کہ دھوئے اوسکو یعنے اوس زردی کو جو اوسکے منہ پر لگی تھی اور ایک روایت مین
آیا ہے کہ فرمایا کہ نکالے اس لباس کو اور پھینک دیوے اپنے بر سے پوشیدہ یہ صورت
غیر واجب اور حرام مین ہوگی اور اباحت مین صفرت کی بھی روایتین ہین یعنے یہ کہ مباح ہے
مین اوسکے اور روایت کی گئی ہے کہ تھے حضرت ؐ حیا کرنے مین ایسی کہ ثابت نہ رہی تھی بصر
اوس جناب کی کسیکی صورت پر اور اگر پہونچتا اوس سرور ؐ کو کسی شخص سے وہ جو مکروہ گذرتا
اوس سرور ؐ کو تو نہ فرماتے کہ کیا حال اوس شخص کا جو کہتا ہے ایسا یا کرتا ایسا کچھ بلکہ فرماتے
کیا حال ہے اوس قوم کا جو کرتے ہین ایسا کچھ یا کہتے ہین ایسا کچھ یعنی فرماتے اوس سے اور نام
نہ لیتے اوسکے فاعل اور قائل کا اور صحیح کے درمیان عائشہ صدیقہ رض سے آیا ہے کہ کہا نہ تھے
رسول خدا فاحش اور نہ متفحش معنی ان دونون لفظون کے بیان مین آئے اور نہ آواز بلند کرنے والے
بازارون مین اور سزا نہ دیتے کسی بد کے تئین بسبب بدی کے لیکن عفو کرتے اور درگذر فرماتے

اور ... روایت کی گئی ہے بالقدس کلام کے توریت سے عبداللہ بن سلام اور عبداللہ بن عمرو بن العاص کی روایت

## فصل حضرت صلعم کی شفقت اور رافت اور رحمت کے بیان مین تمامی خلق پر فرمایا ہے

حق تعالی نے [illegible] وما ارسلناک الا رحمة للعالمین اور فرمایا لقد جاءکم رسول من انفسکم عزیز علیه
ما عنتم حریص علیکم بالمؤمنین رؤف رحیم معنی ان آیتون کے کئی جگہ مذکور ہوئے ہین اشفاق کے معنی ڈرنا
اور شفقت کے بھی یہی معنی ہین یعنی شفیق اسکو کہتے ہین جو خوف کرتا ہے کہ کچھ ضرر اوسکو نہ پہونچے اور اسی واسطے
تعریف کی ہے اوسکی اس طرح سے شفقت کی مفہوم کی عرض ناصح کرنے منصوح کی صلاح ہونے پر معنے
[illegible] کیا الحریص کے معنی پہونچانا اور رافت کے معنی اشد رحمت صراح مین رحمت
کے معنی بخشش اور مہربانی کرنا اور رحمت کے معنی مہربان بخشنا اور مہربان ہونا اور حضرت سرور عالم
کی شفقت سے تھی تخفیف اور تسہیل شرائع کی اور میان اور ترک کرنا اوس سرور صلعم کا بعض فعلون کے
[illegible] کہ نہین ایسا ہو فرض ہو جائے امت پر جیسا کہ ترک امر اوپر مسواک کے ہر
نماز کے لیے اور ترک کرنا تاخیر عشا کا اور نہی کرنا صوم وصال سے اور [illegible] ماندون سے صوم
[illegible] کرنا اوس سرور صلعم کا حضرت پروردگار سے کہ گردانی اوسکی سب اور
[illegible] اور طہارت اور کبھی سنتے تھے حضرت صلعم رونا کسی طفل کا نماز مین ساتھ
جماعت کے اور [illegible] ماں اوس بچے کی نماز مین پس جلد ادا کرتے نماز کے تئین تاکہ غم نہ
پڑے ماں اوسکی اور فرماتے چاہیے کہ نہ پہونچاوے میرے تئین یعنے خبر کوئی شخص تم سے کسیکی
[illegible] دوست رکھتا ہون کہ باہر آؤن تمہارے طرف صاف اور پاک
سینہ [illegible] جب کی حضرت صلعم کی قریش نے اور حد سے زیادہ ہوئی ایذا اونکی تب آئے جبرئیل اور
[illegible] اللہ تعالی نے امر کیا ہے ایک فرشتے کو جو موکل ہے پہاڑون پر اور تمامی کوہستان
اوسکے دست تصرف مین اور اوسکے قبضے مین ہین کہو جو کچھ محمد فرماوین تو بجا لاوین کہا ملک جبال نے یا محمد مجھے
فرماؤ جو کچھ تم چاہتے ہو اگر کہو تو زیر و زبر کر دون اخشبین کو اوپر قریش کے اخشبین نام ہے دو پہاڑون کا کہ مکہ اون
دونون کے درمیان آباد ہے فرمایا حضرت صلعم نے کہ نہین چاہتا مین کہ وے ہلاک ہوئین اور امید رکھتا ہون
کہ باہر نکالے حق تعالی اون کے نطفون سے ایسے شخصون کو جو عبادت کرین خدا کی اور شریک نہ کرین
ساتھ اوسکے کسی چیز کے تئین اور اس قضیے کا قصہ طولانی ہے جو مذکور ہے سال دوم مین بعثت سے اور یہی روایت

ہے کہ جبرئیل عم نے کہا حضرت صم سے کہ پروردگار تعالی نے امر کیا ہے آسمان اور زمین کے تئین اور پہاڑونکو کہ فرمان برداری کرین تمہاری اور جو کچھ فرماؤ سو بجالائین اور ہلاک کرین تمہارے دشمنون کو فرمایا دوست رکھتا ہون کہ صبر کرون مین اور تاخیر کرون اپنی امت سے عذاب کے تئین شاید کہ توبہ بخشے اللہ تعالی اونھون کو اور رحمت پھر آوے طرف اون کے اور کہا عائشہ رضہ نے کہ مخیر گردانے نہ گئے حضرت صم یعنے مختار درمیان دو امر کے مگر یہ کہ اختیار کیا اوس جناب نے آسان کے تئین اون سے اور اس قول کی تاویلات اور معانی بہت ہین اور اظہر اور اقرب وہ ہے کہ مراد آسان تر واسطے امت کے ہے اور کہا ابن مسعود رضہ نے کہ حضرت صم تعہد کرتے اور تیمار کرتے ہمارے تئین واسطے تذکیر اور موعظت کی یعنے یہ کبھی کبھی کرتے یہ نہ کہ ہمیشہ ہمارے ملال پانیکے خوف کی جہت سے اور عاجز آنے سے اوس سے

وصل

حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خلق اور حسن عہد کی وفا کرنے کے اور صلہ رحم کے بیان مین روایت کرتے ہین انس رضہ سے کہ تھے حضرت صلعم کہ جب لایا جاتا نزدیک اوس جناب کے ہدیہ یعنے تحفہ تب فرماتے لیجاؤ اسکو فلان عورت کے نزدیک کہ وہ دوستدار تھی خدیجہ رضہ کی اور مروی ہے عائشہ صدیقہ رضہ سے کہ کہتی تھین رشک نہین کیا مین نے کسی عورت پر جس طرح رشک لیگئی مین خدیجہ پر جہت سے بہت یاد کرنے حضرت کے اوسکو اور اگر کوئی بکری ذبح کیجاتی بھجواتے حضرت صم طرف اون عورتون کے جو دوستدار تھین خدیجہ الکبری کی اور آئی حضرت صم کے حضور ایک عورت پس شادمانی اور بشاشت کی حضرت صم نے واسطے اوسکے اور خوب خوب طرح سے اوسکی پرسش فرمائی جب وہ عورت باہر گئی فرمایا یہ وہ عورت ہے جو آیا کرتی تھی ہمارے پاس خدیجہ کے زمانے مین اور فرمایا حسن العہد من الایمان یعنے خوبی اور نیکی عہد کے ایمان سے ہے اور صلہ فرماتے حضرت صم ذوی الارحام کے تئین بدون اسکے کہ ایثار اور اختیار کرین اور ترجیح دیوین اوپر اوس شخص کے جو افضل ہو اون سے ترجیح کے معنی غلبہ دینا یعنی ایک کو دوسرے پر گرامی کرنا اور ارحام جمع رحم ہے لغوی معنی وہ جگہ جہان بچہ رہتا ہے شکم مین اور اوسی زہدان کہتے ہین یا وہ پردہ جسمین طفل رہتا ہے اور مشیمہ اوسیکا نام ہے اور بمعنی قرابت اور خویشی اور ظاہر یہ ہے کہ رحم اوس خویشی کو کہتے ہین جو رحم کی جانب سے بہم پہونچے اور اولو الارحام ذوی خویش جو رحم مین شریک ہون اور فرمایا حضرت صم نے کہ آل ابو فلان میری دوست نہین ہین اور بعضے طریقون مین آیا ہے کہ نہین میرے دوست کوئی لوگ سوا خدا کے اور صلحا مومنون کے مگر یہ کہ واسطے اون کے رحم ہے کہ تر کرتا ہون

اوسی اوسکی تری کرے یعنے اس قدر احسان کرتا ہون اونھون سے جیسا کہ تھوڑا پانی کسیکے منہ پر چھڑکتے
ہین اور کہتے ہین کہ مراد ابی فلان سے حکم بن ابی العاص ہے اور حال اس جماعت کا معلوم ہے اور لیتے تھے
حضرت ص امامہ زینب کی دختر کو اور اوٹھاتے اپنے کاندھے پر نماز کے درمیان اور جب سجدہ کرتے رکھتے
اوپر زمین کے اور جب پھر کھڑے ہوتے اوٹھا لیتے وفور شفقت اور مہربانی کی جہت سے اور یہ اوٹھانا
امامہ کا اور رکھنا اوسکا اوپر زمین کے حضرت ص کے فعل سے نتھا بلکہ وہ خود آتی تھی اور حضرت ص سے
لپٹتی تھی اور جب حضرت ص سجدے مین جاتے گرتے اوپر زمین کے تا کہ نہ کہین کہ یہ بڑا کام تھا نماز مین اور
ظاہر یہ ہے کہ یہ حالت نفل کی نماز مین تھی واللہ اعلم اور روایت ہے قتادہ سے کہ جب آئے وفد نجاشی
کے یعنے ایلچی حبش کے شاہ کی جسکا لقب نجاشی تھا پس کھڑے ہوئے حضرت ص اونکی خدمت کے واسطے
پس عرض کی اصحاب نے یا رسول اللہ ہم کافی ہین ہمکو چھوڑ دو تا کہ خدمت کرین ہم انھون کی فرمایا انھون
نے اکرام کیا ہے میرے اصحاب کو اور مین دوست رکھتا ہون اسبات کو کہ مکافات کرون انکے تئین
یعنے بدلا اوسکا ادا کرون اور یہ حکایت اسی کتاب مین تواضع کے باب مین بھی مذکور ہوئی ہے
اور ایک وقت مین حضرت ص کی رضاعت سے یعنے ہمشیرہ سے کہ نام اوسکا شیما بروزن اسما تھا
اور تربیت کرتی تھی حضرت ص کے تئین اور ساتھ اپنی مان حلیمہ کے جو دایہ تھی اوس جناب کی ایمان لائی
اور ذکر کیا ہے اوسکا ابن اثیر نے صحابیات کے درمیان کہ آئی وہ رسول خدا ص کے حضور ہوازن کے
قبیلے کے بندیون کے درمیان اور بھجوایا اوسے اپنے تئین حضرت ص کو پس پہچانا حضرت ص نے
واسطے اوسکے اپنی ردا کے تئین اور فرمایا اگر تیرا جی چاہے تو اقامت کر ہمارے پاس مکرم اور
محبوب تا کہ فائدہ مند اور بہرہ مند کرون تجھے مال سے یا پھر جا طرف اپنی قوم کے پس اختیار کیا
اوسنے اپنی قوم کے تئین پس متمتع گردانا حضرت ص نے اوسکو اور طفیل نے کہا دیکھا مین نے پیغمبر خدا ص
کے تئین اور مین لڑکا تھا ناگاہ آگے آئی ایک عورت اور نزدیک ہوئی رسول خدا ص سے پس بچھایا اوس
سرور ص نے واسطے اوس زن کے اپنی چادر کے تئین اور بیٹھی وہ اوپر اوسکے کہا مین نے کون ہے
یہ عورت کہا لوگون نے کہ یہ مان ہے رسول خدا کی جسنے دودہ دیا ہے اوس سرور ص کو اور ظاہر
وہ ہے کہ حلیمہ رض ہی ہوگی اور ابن عبد البر نے استیعاب مین کہا ہے کہ حلیمہ رض تھی اور کہتے ہین کہ حضرت ص
کے تئین آٹھہ عورتون نے شیر دیا ہے تا کہ یہ کونسی ایک تھی اونمین سے واللہ اعلم اور

عمر بن سائب سے آیا ہے کہ رسول خدا صلعم بیٹھے ہوئے تھے ایکروز پس آگے آیا والد اوس سرور صلعم کا رضاعی سے یعنے دودہ سے پس بچھایا واسطے اوسکے اپنی ردا کے تئین پس بیٹھا وہ مرد بستر پر اور آگے آئی ماں اوس سرور صلعم کی پس بچھا واسطے اوسکے گوشہ چادر کا دوسری جانب سے اور بیٹھی وہ عورت اوپر اوسکے بعد اسکے آگے آیا بھائی اوس سرور صلعم کا رضاعی سے پس اوٹھے حضرت صلعم پس بٹھایا حضرت صلعم نے اوسے آگے اپنے اور بھجوایا کرتے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم صلہ واسطے ثوبیہ کے جو باندی تھی ابولہب کی اور دایہ حضرت صلعم کی صلہ کہ کھانے کی قسم سے اور پوشاک سے اور جب مرگئی ثوبیہ پوچھا حضرت صلعم نے کہ اوسکی قرابت سے کوئی ہے عرض ہوئی کوئی باقی نہین اور حضرت خدیجہ رضی کی حدیث مین آیا ہے کہ کہا حضرت صلعم کو ابشر فو اللہ لا یخزنک اللہ ابدا انک لتصل الرحم وتحمل الکل وتکسب المعدوم وتقری الضیف وتعین علی نوایب الحق درود خدا کی اور سلام اوپر اوس سرور عالیمقام کے قیامت کے دن تک نازل ہو جیو یعنے خوش رہ تو اے رسول خدا کے پس بخدا کہ غمگین نکریگا تجھے اللہ تعالی کبھی تحقیق کہ تو صلۂ رحم ادا کرتا ہے اور اوٹھاتا ہے تو کل کے تئین کل کے معنی بارگران اور بمعنی عیال جمع اسکی کلول ہے اور بمعنی یتیم یعنے تو بوجھ اوٹھانے والا ہے یتیمون کا اور کسب کرتا ہے تو گم کیے ہوئے کو کسب کے معنی جمع کرنا اور طلب روزی کرنا مراد اوس سے یہ کہ جو چیز معدوم ہے اوسے تو حاصل کرتا ہے اور بلاتا ہے تو مہمان کو اور اعانت کرتا ہے تو اوپر نوایب حق کے نوایب جمع نوب ہے بمعنی نزدیکی **وصل** حضرت صلعم کے عدل اور امانت داری اور جوانمردی اور پرہیزگاری اور راستگوئی کے بیان مین آورتھے حضرت صلعم امین ترین مردم اور اعدل اور اعف یعنے جوانمردتر اور پارساتر اور اصدق تاس ایسے کہ اقرار اور اعتراف کرتے اوپر اوسکے تمام دشمن اور یگانے اور بیگانے اور پیش از نبوت اوس سرور صلعم کو محمد صلعم امین بولتے تھے ابن اسحاق نے کہا ہے کہ سرور عالم صلعم کا نام امین اس جہت سے ہوا کہ جمع کیا گیا درمیان اوس جناب کے اخلاق صالحہ اور حضرت ملک علام کے کلام مین مطاع ثم امین اوس جناب کی شان مین وارد ہوا ہے اکثر اہل تفسیر اوپر اسکے ہین کہ مراد اوس سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہین کذا قال فے الکشف الشفائی اور جب اختلاف کیا قریش نے کہ چار قبیلے تھے کعبۂ معظم کی تیاری کے وقت حجر اسود کے رکھنے مین کہ کونسا قبیلہ اوسے قایم

کرے اوسکی جگھہ مین یعنے قریش کے چارون قبیلون کے درمیان جھگڑا پڑا تھا ایک کہتا حجر اسود ہم
نصب کرین و دوسرا کہتا تھا مین تیسرا جو تھا علی ہذا القیاس پس اتفاق کیا ایسمین کہ جو کوئی پہلے یہان
آوے جو کچھہ حکم کرے ہم سب اوسکی بات پر راضی ہوئین ناگاہ حضرت صلعم پہلے آئے سب بولے یہ محمد صلعم
ہے یہ امین ہے جو کچھہ حکم یہ کرے ہم سب راضی ہوئین حضرت صلعم نے ایک ردا منگوائی اور حجر کو اوسپر
رکھا اور چارون کونون کو اون چار قبیلون کے ایک ایک کے ہاتھہ مین دیا اور نزدیک لیگئے
حجر کو اپنے دست مبارک مین لیکے اوسکی جگھہ پر نصب فرمایا اور یہ پیش از نبوت تھا حضرت صلعم
جنت سفر کے تولد کے سال مین اور زمان اسلام کے آگے حاکم گردانتے تھے قریش حضرت صلعم کے تئین
فرمایا ہے حضرت صلعم نے واللہ انی لامین فی السماء وامین فی الارض یعنے بخدا کہ امین ہون آسمان
مین اور زمین مین اور روایت ہے علی مرتضے رضہ سے کہ کہا ابوجہل نے کہ ہم تکذیب نہین کرتے
تیری اور دروغگو نہین جانتے ہم تجھے لیکن تکذیب کرتے ہین ہم اوس خبر کی جو لایا ہے تو مراد دین سے
یہ بات نامعقول اور زیادہ ہے اور تناقض اوس ملعون سے کیونکہ جس وقت صادق جانا پیغمبر کو
تو چاہئے کہ جو کچھہ کہے اوسکی تصدیق کرے پھر یہ عناد اور غرور کیا ہے پس نازل ہوا یہ آیہ کریمہ
فانہم لایکذبونک ولکن الظالمین بآیات اللہ یجحدون پس تحقیق کہ وے تیری تکذیب نہین کرتے
ولکن ظلم کرنے والے خدا کی آیتون کا انکار کرتے ہین اور اس آیت کی اور بھی ایک تفسیر ہے یعنے یا محمد صلعم
فارغ رہ اور غم مت کھا کہ کام اونکا مجھہ سے پڑا ہے مین اونکو سزا دونگا جس طرح کسیکے کوئی غلام
کو کوئی جماعت ستاوے اور صاحب اوسکا اوس سے کہتا ہے کہ یہ سب ایذا تجھے نہین دیتے جو کچھہ
یہ کرتے ہین مجھے کرتے ہین مین جانون اور وے جانین تو دل خوش رکھہ اور روایت
کہ اخنس بن شریق نے ملاقات کی ابوجہل سے جنگ بدر کے دن اور کہا یا ابا الحکم نہین
اس جگھہ کوئی سوا تیرے اور میرے کہ ہماری باتکو سنے خبردار کر تو مجھے محمد صلعم کے حال سے
اللہم صل علی محمد وآلہ کہ وہ کاذب ہے یا صادق کہا اوس لعین نے کہ واللہ بدرستی وہ
راستی محمد صادق ہے اور ہرگز وہ کاذب نہین اور کبھی جھوٹ نہین کہا اور سوال کیا ہرقل
نے ابوسفیان سے ہرقل نام شاہ ہے اوس خبر کے درمیان جسمین سوال حضرت صلعم کے احوال
سے اور اوصاف سے یعنے پوچھا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی احوال اور اوصاف کی تئین کہ بخاری اخرج

اونکے کیسے ہین اور استدلال کیا ہرقل نے یعنے طلب دلیل کرنا اوس سے یعنے احوال و اوصاف سے
نبوت پر اوس جناب کی یہ کہ آیا تھے تم کہ تہمت کیا ہوا رکھتے تھے اوپر کذب کے اس مرد کو یعنے پہلے یہ
جناب پاک کیا کہانا تھا اور مشہور کس چیز کرکے تہا تمھارے درمیان پیش از نبوت کہا ابو سفیان نے
بخدا کبھی جھوٹ نہین بولا وہ ہرقل نے کہا پس کس طرح ہو یہ بات کہ جو شخص خدا کی خلقت کے ساتھ
جھوٹھ نہ بولے تو خدا پر کس طرح دروغ بندی کرے اور یہ ہرقل کی حدیث زیادہ فائدہ دینے والی ہر
حضرت صلعم کی نبوت کی پہچانت کو صحیح بخاری کے اول مین مذکور ہے اور شرح مشکات مین ترجمہ
اور بیان کیا ہوا ہے کتاب الجہاد مین باب الکتاب الی الکفار کے درمیان اور اس کتاب مین
بھی یعنے جلد ثانی مین باب ارسال رسل کے درمیان مذکور ہوگا اگر خدا تعالی چاہے اور کہا
نضر بن حارث نے قریش کے تئین تحقیق کہ تہا درمیان تمھارے محمد جوان خردسال تم سے
زیادہ مرضی افعال مین یعنے پسندیدہ اور تم سب سے زیادہ اقوال کے
درمیان اور تم سب سے عظیم تر امانت داری مین یہان تک کہ دیکھا تمنے اوسکے بنا گوش
مین بڑھاپے کے تئین اور لایا وہ واسطے تمھارے وہ کچھ جو کچھ لایا یعنے جو موجود ہے
مراد دین اور ملت سے کہا تمنے کہ وہ ساحر ہے نہین واللہ وہ ساحر نہین اور یہ نضر بن حارث کافر
تہا اور پردہ اوسکے دل پر پڑا ہوا لیکن عاقل تہا اور انصاف دوست تہا اور دوسرون
کو سخت پردے کفر کے چھائے ہوئے تھے دونون پر اور کبھی ایسا بھی ہوتا کہ وہ پردے بھی
اوٹھ جاتے یعنے حق بیان ہو تا دیکھنے سے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کرامت اور آثار کی اور پھر شدید تر پردے
چھا جاتے تھے ولید بن مغیرہ جو کفار قریش کے رئیسون سے تہا بار با قرآن کو سنتا اور روتا
اور کہتا یقین جانتا ہون کہ یہ بشر کا کلام نہین اور آدمیون کا بنایا ہوا نہین اس کلام کو وہ شیرینی
اور لذتیتی ہے کہ دوسری کسی کلام کو نہین ان لہ لحلاوۃ وطلاوۃ یعنے تحقیق کہ اوس کلام کو شیرینی
اور خوبی اور پذیرائی ہے دل کی اور حارث بن عامر ایک مشرک تہا کہ تکذیب کرتا تہا رسول خدا کی
لوگون کے آگے اور جب اکیلا ہوتا تو اپنے اہل بیت سے کہا کرتا واللہ کہ محمد اہل کذب سے نہین اور
آیا ابو جہل ایکروز نزدیک حضرت کے اور مصافحہ کیا کہا لوگون نے آیا تو مصافحہ کرتا ہے محمد سے بولا ابو جہل
کہ واللہ تحقیق جانتا ہون کہ محمد پیغمبر ہے لیکن کب تھے ہم متابعت کرنے والے عبد مناف کی اولاد کے

اور مشرکین جب دیکھتے حضرت کو کہتے واللہ کہ وہ پیغمبر ہے حال مشرکون کا یہ تھا اور اہل کتاب یہود
اور نصاریٰ خود دانندہ تر تھے اوس جناب کی رسالت کو اور بیقین جانتے تھے اوس سرور کو یعرفونہ
کما یعرفون ابناءہم یعنے پہچانتے ہین وے حضرت کو جس طرح پہچانتے ہین اونکی اولاد اونکے تئین اور پشتینون
سے منتظر پیغمبر آخر الزمان کے بیٹھے ہوئے تھے اور مرتے وقت وصیت نامہ لکھتے اپنے فرزندون کو
کہ جب پاؤ تم پیغمبر آخر الزمان کے تئین سلام ہمارا پہونچاؤ اور کہو کہ ہمنے تمہارے اشتیاق مین جان دی
سلام ہمارا قبول کرو اور ہمکو اپنا جانو امام مہدی آخر الزمان کی حقیقت بھی اسی طور سے ہے کہ اونکے
آثار اور علامت ہمارے باپ دادے بیان کر گئے ہین اور مشتہر ہی کاش خدائے عز وجل ہمکو با ایمان
اوس امام عالی منزلت کا دور اور دیدار دکھاوے اور دجال کے فساد سے بچاوے اور دین
محمدی اوس امام کے وجود باجود سے قوی ہو الٰہی آمین اور روایت کرتے ہین کہ جب تبع برون
گیا جو یمن کے بادشاہون سے تھا اور مسلمان تھا اور قوم اوسکی کافر تھی اور حضرت نے فرمایا ہے
کہ مین نہین جانتا کہ تبع نبی تھا یا نہین سو مدینے مین آیا جتنی جماعت کہ ہمراہ اوسکے تھی پیغمبر آخر الزمان
کا نشان پانے کے واسطے اس بلدۂ مکرمہ کے درمیان اونھون نے قیام کیا اور تبع سے اونھون نے
درخواست کی اسبات کی کہ اونکو اپنی صحبت سے معذور رکھے اور ایک قول سے یہ کہ انصار ونہین لوگون کی
اولاد سے ہین اور جب اس نور نے ظہور پایا یعنے نور محمدی نے تب تمام ظلمت آباد کفر مین عاجز رہ گئے
نعوذ باللہ من الخذلان لیکن عفت کے معنی پارسائی کرنا حرام سے اسجگہ مولف تعریف بیان کرتا ہے
اون چیزون کی جو کچھ اوپر وصل کے درمیان کہا یعنے عدل اور امانت اور عفت وغیرہ فی القاموس
عف کف عما لا یحل ولا یجمل یعنے عفت اوسے کہتے ہین کہ باز رہنا اوس چیز سے جو حلال نہو اور نیک نہو
اور ہونا اوسکے کمال کا حضرت سرور عالم کے درمیان کس زبان سے بیان کر سکئے جہان عصمت آئی
وہان سب کچھ آیا اور حدیث مین آیا ہے کہ لمس نہین کیا یعنے نہین چھوا حضرت صلی علیہ وسلم نے
ہاتھ کسی ایسی عورت کا جسکے مالک نہ تھے اور یہ وہ ایک عبارت ہے جو اہل عرف و عادت کی پارسائی
کے بیان مین کہتے ہین اور نہین تو حضرت رسول خدا کی عفت کی حقیقت اور تمامی اخلاق اوس سرور
کا برتر ہے اوسبات سے جسکا بیان کر سکئے اور وصف حضرت کے صدق لہجہ کے مکرر گذرے ہے
یعنے یہ وصف جو راست گوئی اور درست کرداری ہے سوا اوسکے تکرار بیان مین آئے و لیکن عدل

خواہ دادگستری اور عدالت کے معنی لیئے جائین اور خواہ معنی اعتدال اور توسط صفات و اخلاق لیوین
مساوی اون چیزون کی جو ذات شریف مین اوس سرور کے نہین متصور تھین ایک بار حضرت صلعم
ایک مال کی تقسیم فرماتے تھے ذوالخویصرہ نے جو بنی تمیم کے قبیلے سے تھا کہا عدل کرو یا رسول اللہ
اور ایک روایت مین یون آیا ہے کہ کہا اوس نے تم عدل نہین کرتے حضرت صلعم نے فرمایا وای تجھپر
اگر مین عدل نہ کرون دوسرا کون عدل کریگا اور یہ قصہ طولانی ہے ابو العباس مبرد نے جو ائمہ علم نحو سے
ہے کہا ہے کہ قسمت کیا کسرے نے اپنے ایام کو تئین کسری لقب تھا ایران کے بادشاہ کا یہ کہ ہوا کا دن ابر کا
رکھتا ہے واسطے استراحت کے یعنے سونیکے واسطے اور ابر کا روز یعنے روز ابر ہو شکار کے
واسطے خوب ہے اور جس روز مینھ برسے شراب پینے کے لیئے صلاحیت رکھتا ہے اور آفتاب
کا روز یعنے جس روز مطلع صاف ہو لوگون کی حاجتون کے روا کرنیکے خاطر خوب ہے ابو العباس کہتا ہے
کہ کسرے تھا دانا اونکی دنیا کی سیاست پر اور دین او نکو خود کہان تھا ولیکن ہمارے
پیغمبر صلعم نے تجربہ کیا یعنے جزء جزء اپنے دن کے تئین تین جزء کرکے ایک جزء خدا کی عبادت کی واسطے
اور ایک جزء اہل و عیال کے لیے اور ایک جزء خاص اپنے واسطے پھر اس جزء کو قسمت فرمایا درمیان اپنے
اور لوگون کے اور اونکی حاجتون کے اور بیان اسکا حلیہ شریف کے آخر باب مین مذکور ہوا اور
ذکر کیا ہے ابو جعفر طبری نے علی مرتضی کرم اللہ وجہہ سے کہ فرمایا رسول خدا صلعم نے کہ ارادہ نکیا مین نے
اوس چیز کا اون چیزون سے جنپر عمل کرتے ہین اہل جاہلیت سوا دو بار کے اور ہر بار حائل ہوا پروردگار
تعالی درمیان میرے اور درمیان اوس چیز کے جو چاہا مین نے مراد اونھین چیزون سے جنکو استثنا
کیا بعد اسکے قصد نکیا مین نے طرف بدی کے ایک بار اون دو سے یہ تھا کہ کہا مین نے اوس
غلام کو جو چرا تا تھا ساتھ میری بکریون کے تئین کہ رکھوالی کرتا رہ ان بکریون کو یہانتک کہ داخل ہو مین
مکے کے درمیان اور سنون مین جس طرح جوان سنتے ہین اور بولتے ہین پس باہر آیا مین اور داخل ہوا مین پہلے ایک گھر مین اور
سنا مین نے کہ بازی کرتے ہین اور دفوف اور مزامیر بجاتے ہین اوس عروس کی جہت سے جو اون
کے گھر مین تھے عروس دولھن کو کہتے ہین اور دفوف جمع دف ہے اور مزامیر جمع مزمار معنی بانسلی پس خواب
نے غلبہ کیا مجھپر بحکم الہی سے اور بیدار نکیا مجھے مگر آفتاب کی گرمی نے یعنے نیند ہی مین رہا جب تک
رات گذری اور سورج نکلا اور بیدار جب ہوا پس پھرا مین اور نہ کی مین نے کوئی چیز اوس سے

یعنے اوسی بانسری وغیرہ سے بعد اسکے تعارض ہوا مانند اس حال کے دوسری بار بعد اسکے قصد نکیا
مین نے ہرگز طرف امر بد کے کبھی ہرگز **وصل** حضرت سرور عالم ؐ کے وقار اور تودت کی بیان مین
اور صمت اور مروت کے اور حسن ہدی کے بیان مین وقار بروزن مدار بمعنی رزانت اور آہستگی اور
تودت کے بھی یہی معنی ہین اور صمت بمعنی خاموشی اور مردمی اور انسانیت اور ہدی بمعنی سیرت اور راہ
وروش اور حلم و وقار اور رزانت اور بردباری اور آہستگی حرکات و سکنات مین اوس چیز کے درمیان
جو کچھ ذات شریف مین اوس سرور کے تھا دوسرے کسی مین نتھا اور حدیث مین آیا ہے کہ تھے رسول
خدا ؐ سبھون سے زیادہ صاحب وقار مجلس کے درمیان اور نتھا یہ باہر لاوین کسی چیز کو اطراف سے
اور اعضا کے تئین جس طرح ہاتھ ہلانا اور پاؤن پھیلانا مثلاً اور اکثر بیٹھنا اوس جناب کا بروضع احتبا
تھا اور احتبا اوسے کہتے ہین کہ سرین سے بیٹھنا اور زانوؤن کو اوٹھانا اور پیٹ پیٹھ اور پنڈلیون کو ملانا اور
یہ یعنے یہ صورت بیٹھنے کی کبھی لباس کے درمیان تھی مثل ردا وغیرہ اور کبھی ہاتھ سے اور کبھی مربع بھی
بیٹھتے تھے اور فجر کی نماز کے بعد اس وضع سے بیٹھ کے ورد پڑھا کرتے اور کبھی بروضع قرفصا بھی بیٹھتے
اور تفسیر کی ہے قرفصا کی اس طور پر کہ بیٹھے سرین پر یعنے رانون کے مافوق اور ملا دیوے زانون کو
پیٹ کے ساتھ اور احتبا کرے دونون ہاتھون سے یعنے فراہم لاوے دونون ہاتھون سے رانون کو اور
رکھے دونون ہاتھون کو پنڈلیون پر یا زانون پر اور بعضون نے کہا ہے کہ احتبا کرے رکبتین پر یعنے زانون
پر ہاتھون کو فراہم لاوین اور ملا دیوے پیٹ کو رانون سے اور ہاتھون کی ہتھیلیون کو لاوے
بغلون کے درمیان اور یہ قسم خاص احتبا سے ہے اور کہا ہے کہ یہ بیٹھک عربون کی اور غریبون کی
ہے اور قیلہ بروزن لیلہ بنت مخرمہ بروزن مدمہ کی حدیث مین آیا ہے کہ کہی کہ دیکھی مین رسول
خدا ؐ کے تئین بیٹھے ہوئے قرفصا کی وضع سے متخشع درمیان جلسے کے یعنے خشوع کی حالت مین
اوس وضع سے بیٹھے تھے پس لرزائی گئی مین خوف سے یعنے حضرت ؐ کا جلسہ دیکھ لرز گئی ہیبت سے
خشوع کے معنی فروتنی کرنا اور آنکھین ڈھانپنا اور خضوع بھی قریب ہے اسی معنی کے اور بعضون نے
کہا ہے کہ خشوع بدن مین ہے اور خضوع صوت یعنے آواز اور بصر کے درمیان اور بعضی حدیثون مین
خشوع کے تئین باطن مین اور خضوع کو ظاہر مین گمان کیا ہے اور دونون شریک ہین سکون
اور تذلل کے معنون مین سکون بمعنی آہستگی اور آرام اور تذلل فروتنی کرنا اور تھے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

اور بے ملامت تھے اور مروت سے تھی اوس جناب کی یہ بات کہ نہی فرمائی پھونکنے سے درمیان کھانے اور پینے کے اور امر او پر کھانے اوس چیز کے جو کچھہ آگے آوے کھانے والے کے اور امر او پر مسواک کرنے اور پاک کرنے براجم کے براجم بمعنی مفاصل اصلع ہے جو درمیان اسابع اور رواجب کے ہین اور رواجب انگلیون کے بندون کو کہتے ہین اور مفاصل کے بھی یہی معنی ہین اصلع جمع اصبع بمعنی انگلی اور رواجب اصابع کے مفاصل کو کہتے ہین جو متصل ہین انامل کے بعد اسکے براجم بعد اسکے اسلع ہے اور سیرت سرور عالم کی جہان کی سیرتون سے بہتر تھی اور ابن مسعود کی حدیث مین آیا ہے کہ خیر الحدیث کلام اللہ وخیر الہدی ہدی محمد صلعم یعنے بہترین حدیث کلام اللہ ہے اور بہترین سیرت سیرت محمدی ہے اور حضرت صلعم دوست رکھتے تھے خوشبوئی کے تئین اور استعمال فرماتے تھے اوسکا اور ترغیب دیتے تھے دوسرونکو اوپر اوسکے اور فرماتے حبب الی من دنیاکم النساء والطیب وجعلت قرۃ عینی فی الصلوۃ یعنے دوست کروانے گئے ہین طرف میرے خوشبو اور عورتین یعنے حق تعالی نے محبوب گردانا نہ یہ کہ مین اختیار سے اور کسب سے اونھین دوست رکھتا ہون اور گردانا گیا ہے قرار اور آرام میری آنکھون کی جگہہ کا یا یہ کہ سردی اور خنکی میری آنکھون کی نماز مین ہے اور کہا ہے کہ شادی اور مسرت اور آنکھونکی روشنی اور خوشدلی جو حضرت صلعم نماز مین پاتے تھے اور جو ذوق اور شہود کہ اس وقت پاتے تھے کسی عبادت مین اور کسی وقت نہین پاتے اور قرۃ العین کنایہ ہے فرح اور سرور سے اور مقصد پانے سے اور کھلنا غیب کا قرۃ مشتق ہے قر سے بمعنی قرار اور ثبات کیونکہ آنکھین محبوب کے نظارے سے قرار پاتی ہین اور اوسکے دیدار سے آرام پاتی ہین اور چپ و راست دیکھتے ہین اور سرور خوشحالی کی حالت مین ساکن اور اپنی جگہہ مین رہتے ہین اور نظر کرنے مین طرف غیر محبوب کے پریشان اور ہر طرف نگران اور حزن کی حالت مین اور خوف کی حالت مین گردان اور لرزان رہتے ہین تدور اعینہم کالذی یغشی علیہ من الموت دلیل ہے اوپر اوس بات کے یا یہ کہ مشتق ہے قر سے بروزن مر بمعنی سردی اور سردی چشم اور لذت پانا اوسکا یعنے چشم کا محبوب کا جمال دیکھنے سے اور گرمی و سوزش اغیار کے دیکھنے سے اور اسی واسطے فرزند کو قرۃ العین کہتے ہین اور یہ جو فرمایا فی الصلوۃ یعنے وہی جو ند کو رہوا کہ خوشبوئی اور نسا میری خنکی چشم ہین صلوۃ مین اور نہ کہا الصلوۃ یعنے قرۃ عین

میری نماز سے نہ کہا اشارت کی اوپر اسباب کے کہ آرام اور سرور اوس جناب کا حق کے مشاہدے سے
جو بیچ نماز کے یا نماز کے درمیان اوس سرور کو حاصل ہے نہ یہ کہ ذات نماز سے یا ثواب اور جزا اوسکی
کیونکہ مشاہدے کے نزدیک آرام اور التفات غیر سے نہیں ہوتا اور نماز غیر خدا ہے اگرچہ نعمت اوسکی
ہے اور فضل اوسکا اور فرح کرنا فضل و نعمت سے حضرت حق کے یہ بھی ایک مقام عالی ہے قل بفضل اللہ
وبرحمتہ فبذلک فلیفرحوا اما دون مفضل و منعم کے مشاہدے کا مقام اور سرور اوسی سے ہے اور مقام
سرور عالم کا اعلی اور ارفع ہے اور اسی جہت سے فرمایا فلیفرحوا یعنے گو کہ فرح کریں اور نکہا فلتفرح
یعنے گو کہ فرح کرے تو تا کہ خطاب طرف حضرت صلعم کے ہو کانک تراہ ایک ٹکڑا ہے اوس حدیث کا
جو فرمایا حضرت نے الاحسان ان تعبد اللہ کانک تراہ یعنے نماز مین حسن کیا ہے یہ کہ نماز کر کر
تو گویا کہ دیکھتا ہے تو خدا کو یعنے حضور دل سے تشبیہ بیان ہو کہ یہ کلمہ جو مذکور ہوا جزو ہے اس حدیث
کا کہ حبب الی الطیب والنساء جعلت قرۃ عینی فی الصلوۃ صاحب مشکات کہتا ہے کہ اس حدیث کے
تئین احمد اور نسائی نے انس رضہ سے روایت کیا ہے اور بخاری نے مقاصد حسنہ کی درمیان کہا ہے
کہ طبرانی اوسط کے اور صغیر کے درمیان از روے مرفوع کے لایا ہے اور اسی طرح خطیب تاریخ بغداد
کے درمیان اور ابن عدی کامل کے درمیان اور حاکم مستدرک مین بھی لایا ہے لیکن بدون جعلت
کے یعنے لفظ جعلت حدیث مذکور مین نہین اور کہا ہے کہ صحیح ہے مسلم کی شرط پر نام محدث مشہور کا
اور نسائی ہے کے نزدیک انس رضہ سے دوسرے طریق سے من الدنیا کی زیادت کر کے یعنے نسائی کے
نزدیک من الدنیا اس حدیث مین زیادہ آیا ہے اور بہت سے محدثون نے اس وجہ سے روایتین
کی ہین اور ابن قیم نے کہا ہے کہ یہ روایت احمد نے کی ہے کتاب زہد کے درمیان زیادت
لطیف کر کے اور وہ یہ ہے کہ اصبر عن الطعام والشراب ولا اصبر عنہن یعنے صبر کرونگا مین طعام
و آب سے لیکن شکیبائی نہین رکھتا مین اونسے یعنے نساء اور کہا سخاوی نے ولیکن جو کچھ مشہور
ہوا ہے اس حدیث مین زیادہ ہونا لفظ ثلث کا یعنے یہ کہ اس حدیث مین جو لفظ ثلث مشہور
ہوا ہے ہمنے اطلاع نہین پائی مگر دو جگہہ ایک احیاء مین وسے احیا اور دوسری جگہہ آل عمران
کی تفسیر مین کشاف سے نام ہے تفسیر کی کتاب کا اور نہ دیکھا مین نے اوس لفظ زایدہ کو تئین
کسی ایک طریق مین اس حدیث کے طریقون سے ساتھ اسکے کہ جستجو اور تلاش اور تفحص کی ہے

کے تئین کہتے ہین اور تقریر کے معنی یہ ہین کہ مثلاً کسی شخص نے حضرت صلعم کے حضور کچھہ کام کیا یا کچھہ بات کی اور سرور عالم صلعم اوس پر مطلع ہوئے اور اوس قول و فعل سے اوس جناب نے نہی نفرمائی اور خاموش رہے اور اوسکو مقرر و برسلامت رکھا اسکے تئین تقریر کہتے ہین اور یہ بھی داخل حدیث ہے اور بعضون کے نزدیک اصحاب اور تابعین کے قول و فعل اور تقریر کے تئین بھی حدیث کہتے ہین پس جو کچھہ منتہی ہو رسول خدا صلعم تئین اوسکو حدیث مرفوع کہتے ہین جس طرح کہا جاے کہ حضرت صلعم نے کہا یا کیا یا تقریر کی اوس جناب نے یا یہ کہا جائے کہ ابن عباس سے آیا ہے مرفوعاً یا یہ کہ مرفوعاً کہا اسکے تئین ابن عباس رضی نے یہ سب حدیث مرفوع ہین اور جو کچھہ منتہی ہو اصحاب تک اوسکو موقوف الاثر کہتے ہین جس طرح کہا جاوے کہ کہا یا کیا یا تقریر کی ابن عباس رضی نے موقوف ہے ابن عباس سے مثلاً اور جو کچھہ منتہی ہو تابعین تک اوسے مقطوع الاثر کہتے ہین اور مشہور یہ ہے کہ موقوف اور مقطوع کے تئین اثر کہتے ہین جس طرح کہتے ہین کہ در آثار چنین آمدہ است اور بعض اوپر اثر کے بھی اطلاق کرتے ہین چنانچہ کہتے ہین کہ دعا ماثورہ مین یون آیا ہے اور خبر اور حدیث کے معنی ایک ہی ہین اور بعضے حدیث کے تئین مخصوص حضرت صلعم سے اور اصحاب اور تابعین سے کہتے ہین اور خبر کے تئین اخبار ملوک و سلاطین مین استعمال کرتے ہین اور رفع کبھی صریح ہوتا ہے جیسا کہ مذکور ہوا اور کبھی در حکم صریح جس طرح صحابہ اور تابعین کوئی فعل یا بات نقل کرین اور اوسی اجتہاد اور فکر و قیاس عقل سے کہہ نسکتے اور کرنسکتے اور سماع اور نقل کے سوا طرف اوسکے راہ نہین ہے جس طرح احوال آخرت سے اور احوال ماضی اور آیت سے خبر دیوین یہ بھی رفع کا حکم رکھتا ہے اور اگر کہین کہ رسول خدا صلعم کے زمانے مین ہم یون کرتے تھے یا کہین سنت یون ہے یہ بھی در حکم مرفوع ہے انتہی

**وصل** حضرت سرور عالم صلعم کے زہد کے بیان مین دنیا کے درمیان احادیث اور اخبار اس سیرت کے ذکر مین یعنے حضرت صلعم کے زہد کے بیان مین اور صفت و کمال اوسے زہد کا ذات کامل الصفات مین اوس سرور کے بہت ہین اور بس ہے نقل کرنے مین اوس سرور صلعم کے دنیا سے اور منہ پھیرلنے مین اوسکی خوبی اور آرایش سے ساتہ اسکے کہ رجوع ہوئی تھی دنیا تمام یعنے بالکل طرف اوس جناب کے اور پیارے ہوے سمجھتے تھے فتوح اوسکے تقلل کے معنی قبول اندک کرنا یہانتک کہ وفات کے وقت تک

زرہ اوس سرور عالم ؐ کے گرد تھی ایک یہودی پاس حضرت ؐ کے اہل و عیال کے نفقے مین اور حال یہ کہ دعا کرتے تھے حضرت ؐ کہ اللھم اجعل رزق آل محمد قوتا یعنے ای پروردگار گردان تو رزق محمد ؐ کی آل کا مقدار قوت کے اور ساتھہ اکتفا کرنے اوپر قوت کے اور قناعت اوپر اوسکے اپنی سلاح جنگ کے تئین گرو رکھوایا وفات کے وقت محال اوسکے چھوڑ والنے کی نہوئی اور یہ تمام زہد اور سخاوت اور ایثار کی جہت سے تھا عائشہ صدیقہ رضہ سے آیا ہے کہ آسودہ نہوئے رسول خدا ؐ کے تین روز پے در پے گیہون کی روٹی سے یہان تک کہ رحلت کی اوس جناب نے جہان سے اور دوسری ایک روایت مین آیا ہے کہ جو کی روٹی سے دو روز پے در پے شکم سیر نہین ہوئے حضرت ؐ اور اگر چاہتے مانگتے اور خدا تعالی سے عطا فرماتا وہ کچھہ جو خیال مین نہ آوے اور وہم مین گنجایش نکرے اور دوسری ایک حدیث مین آیا ہے کہ سیر نہین ہوئی آل محمد ؐ گیہون کی روٹی سے یہانتک کہ ملاقات کی خدا کے تئین مراد رحلت سے اونکی اور کہا عائشہ صدیقہ رضہ نے کہ نہین چھوڑا رسول خدا ؐ نے ایک درہم اور نہ دینار اور نہ ایک بکری اور نہ ایک اونٹ اور عمر بن حارث کی حدیث مین آیا ہے کہ نہین چھوڑا رسول خدا ؐ نے مگر زرہ کو اور ایک بغلہ اور ایک زمین جسکو گردانا تھا صدقہ اور کہا عائشہ صدیقہ نے کہ وفات پائی رسول خدا ؐ نے اور نتھی گھر مین کوئی چیز جسے کھاوے کوئی جگر دار مگر آدھا کیل جو گھر کے طاق مین پڑی ہوئی تھی کیل نام ہے پیمانے کا جس طرح اسملک و سیر وغیرہ اور فرمایا حضرت ؐ نے مجھے تحقیق کہ ظاہر کیا گیا مجھپر کہ گردانا جاوے مکے کا بطحا سب طلا بس کہا مین نے نہین یا پروردگار گردان ایسا ہی کہ بھوکا رہتا ہون ایکروز اور آسودہ دوسرے دن بس جس روز بھوکا ہوتا ہون عاجزی کرتا ہون تیری طرف اور دعا کرتا ہون تجھسے اور جس روز آسودہ ہوتا ہون حمد و ثنا کرتا ہون تیری اور ایک حدیث مین آیا ہے کہ حضرت جبرئیل ؑ نازل ہوئے رسول خدا ؐ کے حضور اور کہا اوس سرور ؐ سے کہ یا رسول اللہ سلام کہتا ہے پروردگار عالم جل شانہ تمہارے تئین اور فرماتا ہے آیا دوست رکھتے ہو تم اسبات کے تئین کہ گردانون مین واسطے تیرے سونا ان پہاڑون کو اور رہین ہمراہ تیرے جہان رہے تو یہ سنکر رسول خدا ؐ نے سر نیچے جھکایا ایک ساعت تک بعد اسکے کہا یا جبرئیل ؑ دنیا اوس شخص کا گھر ہے جسکو گھر نہین اور مال دنیا اوس شخص کا جسکو مال نہین جمع کرتا ہے اوسکو وہ شخص جسکو عقل نہین پس کہا جبرئیل

نے کہ ثابت رکھے تمکو با محمد صلعم خدا ایتعاے بقول ثابت اور عائشہ صدیقہ رضہ سے آیا ہے کہ کہا
تحقیق تھے ہم جو آل محمد ہین لفظ آل عام ہے واصل اہل باعتبار اہیل کہ درنگ کرتے تھے ہم ایک
مہینے تک کہ نہین سلگاتے تھے ہم آگ کے تئین اور تھا خوراک ہمارا مگر خرما اور پانی اور عبد الرحمن بن
عوف سے آیا ہے کہ لائے روبرو اوسکے ایک بڑا صفہ کھانیکا پس رو دیا اور کہا ہلاک ہوئے رسول خدا
اور آسودہ نہوا وہ اور اہل بیت اوسکے جو کی روٹی سے اور کہا ابن عباس رضہ نے کہ تھے رسول
خدا صلعم کہ شب گذرتے تھے آپ اور اہل اوس جناب کے بی در پی اور نہین پاتے تھے کھانا رات کا انس رضہ سے
آیا ہے کہ نہین کھایا رسول خدا صلعم نے خوان کے اوپر اور پکی نہ گئی واسطے اوس سرور صلعم کے نان
تنک یعنے پتلی روٹی جسے مانڈا اور چپاتی بولتے ہین اور نہ دیکھا اوس سرور صلعم نے گوسفند بلیمہ
کے تئین ہرگز یعنے دم پخت اور کہا عائشہ صدیقہ رضہ نے کہ آسودہ ہوکے نہ کھایا اوس جناب نے
کبھی اور شکایت نہین کی کسی سے اور تھا فاقہ اوس سرور صلعم کے نزدیک محبوب تر فراغت سے
اور تھا یون کہ روز کرتے تھے حضرت صلعم یعنے دن کاٹتے تھے حالانکہ بھوکے تھے اور لپیٹتے تھے شکم
تمام شب بھوک سے کنایہ ہے طرف شدت جوع کے جوع کے معنی بھوک اور منع نہین کرتے تھے
اوسکے تئین یعنے شکم کو باز نہین رکھتے تھے روزہ رہنے سے اوس روزکے اور اگر چاہتا وہ
سرور صلعم پروردگار تعالی سے تو دیتا حضرت خالق اوس جناب کو تمام زمین کے گنجونکے تئین
اور میوے سارے عالم کے اور فراخ کرتا زندگانیکو اوس سرور صلعم کی اور تحقیق کہ روتی تھی مین شفقت
اور مہر کی جہت سے اوس سرور پر اوس چیز سے جو کچھ دیکھتی تھی مین حالت اوس جناب کی اور
سہلاتی تھی مین رسول خدا کے شکم کے تئین اپنے ہاتھ سے اوس جناب کی بھوک کی جہت سے
اور کہتی ہین روحی فداک کاشکے کفایت کرتی یا پسند کرتے تم دنیا سے اوس چیز کو جو قوت ہوتا
تمہارا اور قوت بخشتا تمکو پس فرماتے حضرت صلعم کہ اے عائشہ مجھے کیا کام ہے دنیا سے اور کیا کروں
دنیا کے تئین برادر میرے جو اولو العزم تھے مراد انبیا سے اونھون نے صبر کیا اوپر اوس سختی
کے جو زیادہ اس سختی سے ہے پس گذرے اوپر اپنے حال کے اور پہنچے اپنے پروردگار کے
حضور پس گرامی رکھا پروردگار نے اونکی بازگشت کے تئین اور بہت کیا یعنے بڑھایا اون
ثواب کے تئین پس پاتا ہون مین اپنے تئین کہ شرماتا ہون کہ تن آسانی کرون اپنی زندگانی مین جس کیا

